# مختصر حالات استاذ العلماء
# حضرت علامہ مفتی تقدس علی خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

محمد حنیف اللہ والا (ایڈووکیٹ)

تاریخ عالم اس حقیقت کی شاہد ہے کہ دنیا کی اقوام یعنی یہود ونصاری اور ہنود، روز اول سے مسلمانوں کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کی کوششیں کررہی ہیں اور ہم دیکھ رہے ہیں کہ وہ آج تک جاری ہیں ان اقوام نے دنیائے اسلام کوزک پہنچانے کے لئے جو حربے اختیار کئے ان میں سے سب سے خطرناک حربہ وہ ہے جسے ''دام ہمرنگ'' کہا جاسکتا ہے یعنی اپنے شکار کو دھوکہ دینے کے لئے ہو بہو اسی کا سا لبادہ اوڑھ لیا تاکہ شکار کو پتہ بھی نہ چلے کہ وہ پنجہ صیاد میں جکڑا جاچکا ہے۔ لارنس آف عربیا کی مثال ہمارے سامنے ہے۔ ان لوگوں کے ذمہ یہ کام لگایا جاتا تھا کہ عالم اسلام میں پھیل جائیں اپنا اعتبار قائم کریں اور جذبہ حب رسول ﷺ کو مسلمانوں کے دلوں سے مٹانے کی کوشش کریں۔ ڈاکٹر اقبال نے اپنی مشہور نظم جس کا عنوان ہے ''ابلیس کا پیغام اپنے سیاسی فرزندوں کے نام'' میں غالباً اسی حربے کا ذکر کیا ہے کہ شیطان اپنے کارکنوں کو جمع کرکے کہتا ہے کہ اگر تم چاہتے ہو کہ مسلمان صفحہ ہستی سے مٹ جائیں یا دنیا میں ان کا وجود وعدم برابر ہو جائے تو تم صرف یہ کرو کہ روح محمد ان کے دل سے نکال دو۔

چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ عالم اسلام میں اسی روح مقدسہ کے خلاف بہت سی آوازیں اٹھیں خود برصغیر پاک وہند میں اس جذبے کو مٹانے کی مسلسل اور منظم کوششیں کی گئیں اور وہ اس طرح کہ فخر موجودات حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ذات مقدسہ کو مرکز بحث بنایا گیا لیکن جذبہ عشق سے سرشار اہل نظر علماء نے اس کے پیچھے چھپی ہوئی نیتوں کو بھانپ لیا ان علماء میں شیخ الحدیث حضرت مفتی تقدس علی خان بھی ہیں۔ ''تقدس علی خان''، تاریخی نام (۱۳۲۵ھ) ہے والد کا نام الحاج سردار ولی خان' دادا کا نام مولانا ہادی علی خان' اور پردادا کا نام مولانا رضا علی خان (جد امجد اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) یعنی اعلیٰ حضرت قدس سرہ آپ کے والد محترم کے چچازاد بھائی تھے اور والدہ ماجدہ کی طرف سے آپ کے نانا تھے آپ کی ولادت رجب ۱۳۲۵ھ، اگست ۱۹۰۷ء میں بمقام آستانہ عالیہ رضویہ محلہ سوداگران بریلی شریف (ہندوستان) میں ہوئی مولانا حسن رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ابجد کے حساب سے تاریخی مادہ نکال کر آپ کا نام تقدس علی خان رکھا۔

آپ نے ابتدائی تعلیم مولانا خلیل الرحمٰن بہاری، مولانا ظہور الحسن فاروقی مجددی، صدر مدرس مدرسہ عالیہ رامپور، دارالعلوم منظر الاسلام بریلی شریف اور ان کے صاحبزادے مولانا نور حسین سے حاصل کی۔ متوسط کتب درس نظامی برادر زادہ اعلیٰ حضرت حضرت مولانا حسنین رضا خان سے پڑھیں اور اعلیٰ تعلیم حضرت علامہ رحم الٰہی خان، مولانا عبدالمنان (ضلع مردان) مولانا عبدالعزیز خان اور حضرت صدرالشریعہ مولانا امجد علی (مصنف بہار شریعت) سے حاصل کی۔ اور تکمیل حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کی۔ انہوں نے آپ کو درسیات کے علاوہ ردالمحتار کا مقدمہ بھی پڑھایا اور فتوی نویسی کی مشق بھی کرائی۔ اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ سے آپ نے

شرح جامی کا خطبہ پڑھا اور ۱۳۴۵ھ میں آپ نے دارالعلوم منظر الاسلام بریلی شریف سے سند فراغت حاصل کی۔
جس طرح حضرت شیخ الحدیث کا نام نامی (تقدس علی خان) تاریخی ہے اسی طرح آپ کی شخصیت اور آپ کا کردار بھی تاریخی ہے تعلیم سے فراغت کے بعد آپ نے دارالعلوم بریلی شریف میں درس وتدریس کی خدمت شروع کی اور مختلف فنون میں جوہر دکھاتے رہے۔ اعلیٰ حضرت سے فن نحو کی کتاب شرح جامی کا خطبہ پڑھنے کا فیضان تھا کہ دیگر مدارس کے منتہی طلباء بھی آپ سے آ کر شرح جامی یا اس کا خطبہ پڑھا کرتے تھے۔ حضرت کے اس درس کا مادہ تاریخ ''تدریس تقدس علی ۱۳۴۸ھ'' استخراج کیا گیا ہے۔ ایک روز راقم الحروف نے عرض کیا کہ سائیں اس وقت آپ کے پڑھانے کی کیا نوعیت ہوتی تھی؟ فرمایا دیگر اساتذہ کے باعتبار میں جونیئر تھا مگر ہر کتاب کے لئے اچھی طرح تیاری کرکے پھر پڑھانے بیٹھتا تھا' ستر اسی طلباء مجھ سے پڑھتے تھے' نظم وضبط مثالی ہوتا تھا اس وقت میری آواز یا کسی سوال پوچھنے والے شاگرد کی آواز سنائی دیتی اور طلباء کا پیاں لے کر بیٹھتے میری تقریر کی اہم باتیں اور سوال وجواب لکھتے جاتے تھے۔ فرمایا شروع میں کسی استاد نے ایک شاگرد کو میرے خلاف تیار کیا اور وہ دوران درس مجھ سے بے جا اور بعض دفعہ غلط سوال بھی کرتا تھا محض یہ دکھانے کے لئے کہ میں ناتجربہ کار ہوں اور پڑھانے کے قابل نہیں ایک روز حضرت حجۃ الاسلام میرے درس میں آ کر بیٹھ گئے دستور کے مطابق اس لڑکے نے سوال کیا جو کہ غلط تھا میں نے اسے ٹوکا تو وہ بحث کرنے لگا اس پر حجۃ الاسلام نے اسے ڈانٹتے ہوئے کہا کہ تیرا سوال ہی غلط ہے تب اس نے تسلیم کیا اور مجھ سے معافی مانگی وہ شاگرد تین سال تک پڑھتا رہا مگر کتاب پوری نہ کر سکا اور ایسے ہی مدرسہ چھوڑ کر چلا گیا۔
فرمایا ''ایک مرتبہ شرح تہذیب کا ایک مقام سمجھ نہ آتا تھا شرح دیکھی مگر ویسے کا ویسا رہا طلبہ پڑھنے کے لئے آ بیٹھے اور مطالعہ کی عبارت بھی پڑھ لی اس وقت میں نے اپنے استاد کا تصور کرکے مدد چاہی پھر پڑھانا شروع کیا آخر میں نے دیکھا کہ سبق بالکل صحیح پڑھا جا چکا ہے'' آپ تعلیم کے ساتھ ساتھ انتظامی امور میں بھی سرگرم وفعال رہتے تھے اس لئے دوران تعلیم ہی دارالعلوم منظر الاسلام کے نائب مہتمم مقرر ہوئے تھے آپ کی نگرانی میں مشہور علمائے کرام کی دستار بندی ہوئی جن میں حضرت شیخ القرآن علامہ عبدالغفور ہزاروی قدس سرہ قابل ذکر ہیں حضرت حجۃ الاسلام قدس سرہ کے وصال کے بعد آپ دارالعلوم بریلی شریف کے مہتمم مقرر ہوئے الہ آباد یونیورسٹی میں آپ نے علوم شرقیہ کے امتحانات کا سلسلہ شروع کروایا۔ جامعہ نظامیہ حیدرآباد دکن اور الہ آباد یونیورسٹی کے ممتحن رہے بیان فرماتے ہیں کہ جب میں نے شرقی علوم کے باقاعدہ امتحانات شروع کروائے تو اگلے سال مختلف مدارس سے تین ہزار طلبہ امتحان دینے کے لئے حیدر آباد دکن آئے جمعہ کا دن تھا نماز جمعہ کے لئے ایک بڑے باغ میں اہتمام کیا گیا۔ حاکم وقت نواب عثمان علی صاحب نظام دکن بھی نماز پڑھنے کے لئے وہاں آئے لوگوں کی بھیڑ دیکھ کر پوچھا یہ خلاف معمول آج رش زیادہ کیوں ہے؟ بتایا گیا کہ طلباء امتحان دینے آئے ہیں یہ جواب سن کر پوچھا کہاں ٹھہرے ہوئے ہیں؟ بتایا گیا مختلف مقامات پر یہ سن کر اسی وقت حکم دیا کہ ایک یونیورسٹی اور اس کے ساتھ ہاسٹل بھی تعمیر کی جائے فوری طور پر اس پر عمل کیا گیا اور اس طرح حیدرآباد دکن یونیورسٹی وجود میں آ گئی۔ ان دنوں تحریک پاکستان زوروں پر تھی آپ نے اس میں بھرپور حصہ لیا پاکستان بن جانے

کے بعد ۱۳۷۰ھ ۱۹۵۱ء میں ہجرت کر کے کراچی (پاکستان) تشریف لے آئے۔

پیر جو گوٹھ تشریف لانے کے متعلق آپ نے فرمایا "مراد آبادسنی کانفرنس میں سندھ سے جو علماء اہلسنّت کا وفد مراد آباد آیا تھا ان میں مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد صاحبداد خان جمالی مرحوم بھی گئے تھے وہاں پر میری اور مفتی صاحب کی ملاقات اور دوستی ہوگئی کراچی میں آنے کے بعد ان سے ملاقات ہوئی کیوں کہ ان دنوں میں مفتی صاحب سندھ مدرستہ الاسلام کراچی میں مفتی اعظم پاکستان کی حیثیت سے کام کرتے تھے۔ ان دنوں ملاقات کے دوران مفتی صاحب نے کہا بریلوی صاحب سندھ کا ایک عظیم خاندان پیر پگارا تحریک آزادی میں مجاہدانہ اور گوریلا سرگرمیوں کی پاداش میں فرنگیوں کے ستم کا خصوصی نشانہ بنا ہے ان کے لاکھوں مریدین سفاکانہ طور پر شہید کردیئے گئے ہیں ان کی درگاہ' حویلیوں اور فصلوں کو بموں کے ذریعے مسمار کر دیا گیا ہے۔ مجاہد اعظم شہید آزادی حضرت سید صبغۃ اللہ کو شہید کر کے ان کی میت کو نامعلوم مقام پر دفن کیا گیا ہے اور ان کے دو شہزادوں کو جلاوطن کر کے دیار غیر (لندن) میں رکھا گیا ہے اب جب کہ پاکستان بن چکا ہے اور پیران پگارا کی گدی بحال ہونے والی ہے اس لئے میرا مشورہ اور تاکیدی گزارش ہے کہ آپ مع اہل وعیال پیر جو گوٹھ چلے جائیں کیونکہ اس وقت آپ جیسی باعلم' پرعزم اور تجربہ کار شخصیت کی وہاں پر اشد ضرورت ہے، بہر حال ہم نے محترم مفتی صاحب کے مشورہ پر عمل کرنے کا فیصلہ کیا اور ۱۳۷۲ھ/۱۹۵۲ء میں پیر جو گوٹھ ضلع خیر پور میں آکر ہمیشہ کے لئے سکونت اختیار کر لی میں نے یہاں آتے ہی حکیم فقیر اللہ جتوئی اور حاجی صالح علی میمن کے تعاون سے شہر میں مدرسہ قادریہ کے نام سے جاری کیا جس میں شہر کے چھوٹے بڑے لوگ تعلیم حاصل کرنے لگے۔

مولانا محمد صالح کی کوششوں سے پیر صاحب کی گدی بحال ہوگئی اور حضرت پیر صاحب پگارا لندن سے واپس تشریف لے آئے' فروری ۱۹۵۲ء میں پیر صاحب کی تاج پوشی ہوئی اور ۴ مئی ۱۹۵۲ء کو جامعہ راشدیہ کا افتتاح ہوا مولانا محمد صالح کے اصرار اور احباب کے فیصلے سے میں جامعہ راشدیہ میں منتقل ہوگیا۔ صدر مدرس کی حیثیت سے خدمت میں مصروف ہوگیا۔

حضرت شیخ الحدیث کو ۱۳۳۲ھ میں اعلیٰ حضرت بریلوی قدس سرہ سے بیعت اور تمام سلاسل میں خلافت کا شرف حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ذریعے حاصل ہوا اور انھوں نے آپ کو خاندان قادریہ کے اوراد و وظائف کی اجازت دے کر اپنا خلیفہ مجاز بنایا' ۱۳۶۷ھ میں آپ نے بغداد شریف' کاظمیہ شریف' کربلا معلّٰی و نجف اشرف میں حاضری دی اور ۱۳۶۸ھ میں پہلا حج ہندوستان سے کیا ۱۳۹۵ھ سے آپ مسلسل ہر سال ماہ رمضان المبارک میں عمرہ و زیارت کی سعادت سے بہرہ ور ہوتے رہے مدینہ طیبہ حاضری کے وقت آپ کا قیام قطب مدینہ حضرت علامہ مولانا ضیاء الدین مدنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہاں ہوتا۔ آپ کی زندگی کا سرمایا یادِ الٰہی، عشق رسول ﷺ اور تبلیغ و خدمتِ خلق تھا آپ کی روحانیت کا اندازہ لگانا کسی کے بس کی بات نہیں فقہی مسائل حل کرنے میں آپ اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے آپ کا انداز بیان اس قدر دل نشین ہوتا تھا کہ ہر لفظ دل و دماغ میں پیوست ہو کر رہ جاتا تھا۔

۳ رجب سن ۱۴۰۸ھ بمطابق ۲۲ فروری سن ۱۹۸۸ء پیر بوقت ۱۲ بج کر ۱۰ منٹ دوپہر آپ نے داعی اجل کو لبیک

کہا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پیر جو گوٹھ میں مدفون ہوئے آپ نے ۴۱ سال جامعہ راشدیہ کی خدمت کی اور ہزاروں عالم اور حافظ تیار کیے آپ کے بے شمار تلامذہ کالجوں' یونیورسٹیوں اور دینی مدارس و مساجد میں دینی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ چند فضلاء کے اسمائے گرامی مندرجہ ذیل ہیں۔

حضرت علامہ محمد ابراہیم خوشتر قادری' مولانا رجب علی' حضرت مولانا غلام قادر مرحوم' حضرت مولانا مفتی محمد عبدالرحیم سکندری' مولانا مفتی اشفاق حسین نعیمی' مولانا مفتی اعجاز ولی خان' مولانا محمد ہارون وغیرہ...... آپ کا عرس مبارک ۳۰ نومبر سے یکم دسمبر تک آپ کے مزار شریف پیر جو گوٹھ میں عقیدت و احترام کے ساتھ منایا جاتا ہے۔

## مقدمہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

### نابغۂ دَوراں، مفکّرِ اسلام امام حجۃ الاسلام

# علّامہ محمد الغزالی قدس سرہ کے مختصر سوانحِ حیات

چوتھی صدی ہجری میں خلافتِ عباسیہ اس قدر کمزور ہوگئی تھی کہ ایران کی وسیع سلطنت پر اس کی گرفت روز بروز کمزور ہوتی چلی گئی یہاں تک کہ ایران کی وسیع سلطنت طوائف الملو کی کا شکار ہو کر رہ گئی، صوبے خود مختار ہو گئے اور ہر ایک ایران پر اپنی جگہ بادشاہ بن کر بیٹھ گیا۔

سلطان غزنوی (۳۸۷ھ تا ۴۲۱ھ) نے ایران پر اجتماعی حیثیت سے حکومت کے لئے بہت کچھ کوشش کی تھی لیکن ایک طرف تو ہندوستان پر لشکر کشی کے مخمصوں نے اور دوسری طرف ترکانِ ماوراء النہر نے اور خوارزم شاہی سے جنگ و جدال کے باعث اس کو اتنا موقع نہ مل سکا کہ وہ تمام ایران پر ایک حکومت کے تار و پود کو مضبوط کر کے اس سلطنت کی باگ ڈور اپنے ہاتھ میں لیتا تاہم یہ ضرور ہوا کہ طوائف الملو کی کا وہ رنگ بہت پھیکا پڑ گیا جو سلطان غزنوی کے عہد سے قبل تہ بہ تہ ایران کے تمام منطقوں پر چڑھا ہوا تھا۔

یہ شرف قدرت نے سلاطینِ سلاجقہ کے لئے مخصوص کر دیا تھا کہ انہوں نے غزنویوں کے بعد بہت جلد تمام ایران کو طوائف الملو کی کی لعنت سے نجات دلا دی، اس سلسلہ میں طغرل رکن الدین ابو طالب (۴۲۹ھ/ ۴۵۹ھ) کی مساعی قابل ذکر ہیں چنانچہ ایران کے خود مختار صوبوں کے علاوہ خوارزم شاہی سلاطین نے بہت سا ملک واگزار کرا دیا، ادھر ماوراء النہر ی سلاطین نے بھی ایران کا ایک وسیع حصہ چھین کر ایک وسیع سلطنتِ سلجوقیہ کی بنیاد ڈالی، صرف یہی نہیں بلکہ اپنے خلوص کے ثبوت کے لئے اپنے خاندان کی ایک بیٹی دولت عباسیہ میں بیاہ دی اور خلیفہ قائم بامراللہ نے خود عقد کر کے بغداد کی گرتی ہوئی عظمت اور سلطنت کو بچا لیا، طغرل کے بعد الپ ارسلان نے اس کمی کو پورا کر دیا جو طغرل کی عین آرزو تھی یعنی تمام ماوراء النہر پر قبضہ کر لیا۔ والی گرجستان کو اپنا مطیع و منقاد بنا لیا اور انتہائی جوانمردی اور شجاعت سے کام لیتے ہوئے سلطنتِ روما پر حملہ کر کے والیٔ روما کو بھی گرفتار کر لیا۔

یہ تھا وہ دور اور سیاسی ماحول جس میں امام حجۃ الاسلام محمد غزالی نے طوس کے قصبہ غزال میں (۴۵۰ھ/ ۱۰۵۸ء) اپنی آنکھ

کھولی، یہ طغرل سلجوقی کا آخری دور تھا، آپکے والد امام محمد بن محمد ایک درویش صفت انسان تھے اور ان کو تنگدستی کے باعث خود نوشت وخواند سے کچھ نہیں ملا تھا لیکن درویشی اور عبادت گزاری نے ان کے دل میں علم کی مشعل فروزاں کر رکھی تھی، وہ چاہتے تھے کہ ''اگر پدر نتواند پسر تمام کند'' ان کے دو بیٹے محمد غزالی اور احمد غزالی علم دینی و دنیوی سے اپنی جھولیاں بھر چکے تھے، ان کو کیا خبر تھی کہ ان کی اس آرزو کو اللہ تعالیٰ نے ایسا شرف بخشا ہے کہ ان کے دونوں فرزند علم و معرفت کے آفتاب و ماہتاب بن کر دنیا میں چمکیں گے، ایک کے قدموں سے شہرت اور دنیاوی جاہ وجلال پامال ہوں گے اور علم دین و دنیا کا آفتاب بن کر درخشاں ہوگا اور مسندِ فقر وارشاد پر متمکن ہو کر طریقت وہدایت کی وہ شمع روشن کریں گے جو دنیا کی ظلمتوں میں معرفت کا اجالا پھیلائے گی۔

امام صاحب کے والد محمد بن محمد کا ۴۶۵ھ میں انتقال ہوگیا، اس وقت امام صاحب کی عمر ۱۵ سال تھی اور شیخ احمد غزالی ۱۲، ۱۳ سال کے تھے، امام صاحب کے والد نے اپنے ایک صوفی مشرب دوست ابو حامد احمد بن محمد زاز کانی کے ہاتھ میں ان دونوں کا ہاتھ دے کر وصیت کی تھی کہ میرا جو کچھ اثاثہ ہے اس کو ان دونوں کی پرورش اور تعلیم پر خرچ کردیں چنانچہ امام صاحب کے والد کا معمولی سا سرمایہ اور خود حضرتِ احمد نے اپنا سرمایہ ان دونوں بھائیوں کی پرورش اور تعلیم پر صرف کردیا جب تمام سرمایہ صرف ہوگیا اور امام صاحب علومِ متداولہ کی ابتدائی منزل سے گزر گئے تو جنابِ زاز کانی نے ان کو طوس کے مدرسہ میں داخل کرادیا تاکہ وہاں اعلیٰ تعلیم بھی حاصل کریں اور وہاں کے وظیفہ سے بھی بہرہ یاب ہوں لیکن امامِ غزالی طوس کے مدرسہ میں داخل ہونے کی بجائے جرجان چلے گئے جو طوس سے مسافت پر تبہ واقع تھا اور یہاں مشہورِ زمانہ استاد امام ابونصر اسمٰعیلی کی خدمت میں رہ کر تشنگیٔ علم کو دور کیا، اس وقت امام صاحب علومِ متداولہ کی تحصیل کے بہت سے مدارج طے کرچکے تھے چنانچہ امام ابونصر اسمٰعیلی کی خدمت میں رہ کر آپ جو کچھ علمی مباحث سنتے ان کو ضبطِ تحریر میں لے آتے تھے۔ امامِ غزالی کچھ مدت امام ابونصر کی خدمت میں رہے اور پھر واپس طوس آگئے لیکن علم کی پیاس ابھی نہیں بجھی تھی، اس تشنگی کو دور کرنے کے لئے آپ طوس سے نیشاپور روانہ ہوگئے، نیشاپور میں اس وقت امام الحرمین ابوالمعالی جوینی سے بڑھ کر اور کوئی عالم نہیں تھا اور اس وقت وہ مدرسۂ نظامیہ نیشاپور کے مدرسِ اعلیٰ تھے (جو اس وقت دنیائے علم وادب کا سب سے بڑا منصب تھا)

علامہ جوینی کی خدمت میں پہنچ کر امام صاحب نے دوسرے علوم کے علاوہ جدل وخلاف (علمِ مناظرہ) علم الکلام اور مبادیاتِ فلسفہ کی تکمیل کی اور ان علوم میں ایسا کمال حاصل کیا کہ امام الحرمین کے تین سو تلامذہ میں سب سے سبقت لے گئے، آپ کی قابلیت اور فضل وکمال کا یہ عالم تھا کہ امام الحرمین علامہ جوینی آپ کی شاگردگی پر فخر کرتے تھے۔ امام صاحب کی عمر ابھی اٹھائیس سال کی ہوئی تھی کہ تمام علوم وفنونِ متداولہ یعنی ادبیات فارسی وعربی، فقہ وحدیث، تفسیر، درایت، کلام اور جدل وخلاف وغیرہ میں کمال کی منزل پر پہنچ گئے اور ان علوم میں حقیقی تبحر آپ کو حاصل ہوگیا۔ ۴۷۸ھ میں امام الحرمین کا انتقال ہوگیا، علم دوست وزیر خواجہ نظام الملک (متوفی ۴۸۵ھ) کو امام الحرمین کے حقیقی جانشین کی تلاش تھی۔ نظام الملک امامِ غزالی کے فضل وکمال کا شہرہ سن چکے تھے، ان کو مدرسہ نظامیہ بغداد کی مسندِ صدارت کے لئے ایک جوہرِ قابل درکار تھا

چنانچہ خواجہ نظام الملک نے بڑے عزت و اکرام کے ساتھ امام غزالی کی دربار میں پذیرائی کرائی لیکن اپنے تبحر علمی کے ثبوت کے لئے امام صاحب کو ایک کٹھن امتحان سے گزرنا پڑا یعنی دربار سلجوقی سے وابستہ علمائے کرام کے ساتھ مناظرہ کرنا ضروری قرار پایا، بغیر اس مناظرہ کے دربار میں جگہ پانا ناممکن تھا، چونکہ امام ہمام علم و فضل کے بحرِ ناپیدا کنار تھے، جدل وخلاف پر بہت کچھ لکھ چکے تھے۔ چنانچہ دربار سلجوقی کے علمائے کرام سے مناظرہ (مباحثہ) شروع ہوا اور امام صاحب سب پر غالب آئے اور سب نے امام صاحب کے تبحرِ علمی کا اعتراف کیا، نظام الملک کی دلی مراد بر آئی اور خواجہ طوسی نے تمام علماء وفقہاء پر تقدم وفضیلت کے اظہار کیلئے زین الدین شرف الائمہ کا لقب دیا۔ اب دربار میں امام صاحب کی پذیرائی بھی اسی طرح ہوتی تھی جس طرح علامہ ابو اسحٰق شیرازی اور امام الحرمین جوینی قدس اللہ سرہما کی ہوتی رہی۔ امام صاحب اب خواجہ نظام الملک کی مرحمتوں اور نوازشوں سے کامیاب زندگی بسر فرما رہے تھے، ۴۷۸ھ سے ۴۸۴ھ تک پوری دل جمعی کے ساتھ تصنیف وتالیف میں مشغول رہے، ۴۸۴ھ میں مدرسہ نظامیہ بغداد کے مدرسِ اعلیٰ علامہ حسین بن علی طبری (تلمیذ علامہ ابو اسحٰق شیرازی) تھے، ان کے انتقال کے بعد منصبِ جلیلہ کے لئے خواجہ نظام الملک طوسی نے امام صاحب کو منتخب کیا چنانچہ خواجہ نظام الملک کی استدعاء اور خود اپنی دیرینہ خواہش بر آنے کی بنا پر آپ نے مدرسہ نظامیہ بغداد میں اس منصبِ اعلیٰ کو قبول کر لیا اور ۴۸۴ھ ماہِ ذیقعدہ میں اس درس گاہ میں تدریس کا آغاز کیا۔

۴۸۷ھ میں امیر المسلمین المقتدی بامر اللہ کا انتقال ہو گیا۔ امام صاحب کو مسندِ تدریس پر متمکن ہوئے ابھی صرف تین سال گزرے تھے، المقتدی بامر اللہ کے بعد المستظہر بامر اللہ تخت نشین ہوئے، انہی کی فرمائش پر امام صاحب نے ''رد باطنیہ'' میں جو اس وقت تمام اصفہان پر قابض تھے اور مصر وعراق میں بھی ان کا پورا زور تھا، کتاب المستظہر ی تصنیف کی تا کہ ''باطنیہ'' تحریک کو جو عملی طریقہ سے قابو میں نہ آ سکتی تھی، علمی طریقہ سے دبایا جائے۔ یہ وہ دور تھا کہ علماء کی باہمی چپقلش (حنابلہ وشوافع کے اختلافات اور فتنہ وفساد) ان کے مناظرے اور مجادلے، خانہ جنگیاں، یورشیں اور سازشیں برپا تھیں، ماحول کی اس طرفگی اور پریشان حالی نے امام صاحب کی زندگی پر بُرا اثر ڈالا، اس سے نیشاپور میں ان کی زندگی پوری طمانیت اور سکون کے ساتھ بسر ہو رہی تھی۔ بہرحال کسی نہ کسی صورت ۴۸۴ھ سے وسط ۴۸۸ھ تک آپ نے منصبِ تدریس کی ذمہ داریاں پوری کیں، اس اثناء میں امام حجۃ الاسلام قدس اللہ سرہ فرائضِ منصبی کے ساتھ ساتھ تصنیف وتالیف کے کام میں بھی مشغول رہے اور فلسفۂ یونان کا گہری نظر سے مطالعہ کرتے رہے اور حکما وفلاسفہ کے عقائد کی چھان بین کرتے رہے، حقائق مذاہب کی دریافت آگہی میں آپ اکثر مشغول رہتے لیکن جیسے جیسے آپ کا یہ مطالعہ بڑھتا گیا، طبیعت میں انتشار واضطراب پروان چڑھتا رہا۔

## دس سال حالات مسافرت میں (۴۸۸ھ تا ۴۹۸ھ)

۴۸۸ھ میں حضرت حجۃ الاسلام امامِ غزالی کی زندگی ایک عظیم انقلاب سے دوچار ہوتی ہے، گویا اسی سال سے ان کی روحانی زندگی کا آغاز ہوتا ہے، شان وشوکت سے دستبردار ہو کر روحانیت کی تسکین کے لئے بغداد سے نکلتے ہیں اور ایک بے سروسامان زندگی کو اپناتے ہیں۔ امام صاحب کی زندگی کا یہ انقلاب اپنی نوعیت کا ایک عجیب وغریب انقلاب ہے اور

ایسا عجیب کہ علمائے اسلام میں اس کی نظیر بہت کم ملتی ہے، امام صاحب جس روحانی اور عقلی سکون کے خواہاں تھے وہ ان کو مدرسۂ نظامیہ کے مدرسِ اعلیٰ کے منصب پر فائز رہ کر بھی حاصل نہ ہو سکا۔ ہر چند کہ سلاطینِ سلجوقیہ اور امراء المسلمین عباسیہ (خلفائے عباسیہ) ان کے لیے دیدہ و دل فرشِ راہ کئے رہتے تھے، نظام الملک ان کا حاشیہ بردار تھا، بڑے بڑے اصحابِ فکر و دانش اور علمائے وقت آپ کے درس میں شریک ہو کر استفادہ کر رہے تھے لیکن روحانی اضطراب نے نگاہوں میں اس اقتدارِ اعلیٰ کو ہیچ بنا دیا، چنانچہ اس تمام جاہ و جلال سے کنارہ کش ہو کر امام صاحب نے ہجرت کا پختہ ارادہ کر لیا۔ بغداد سے ہجرت کرنے کے سلسلے میں آپ نے اپنی تصنیف جس کے بعض حصّے ان کی خود نوشت سوانح پر مشتمل ہیں یعنی ''المنقذ من الضلال'' میں اپنی روحانی تشویش، اضطراب و انتشارِ طبع اور طویل علالت کے بارے میں تفصیل سے لکھا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے:

''میں بغداد میں جو دنیا بھر کے عقائد اور خیالات کا دنگل تھا' شیعہ، سنّی، معتزلی، زندیق ملحد، مجوسی اور عیسائی بغداد میں ایک دوسرے سے مناظرے کرتے اور دست و گریباں رہتے، میں ہر ایک باطنی، ظاہری، فلسفی، متکلم اور زندیق سے ملتا تھا اور ہر ایک کے خیالات معلوم کرتا تھا، میری طبیعت ابتداء ہی سے چونکہ مائل بہ تحقیق تھی، ان ملاقاتوں سے رفتہ رفتہ میری ''تقلید'' کی بندش ٹوٹ گئی ہے اور جن عقائد پر میں پہلے گامزن تھا ان کی وقعت میرے دل سے جاتی رہی،
میں نے غور کرنا شروع کیا تو مجھے معلوم ہوا کہ مجھے حسّیات اور بدیہیات کا علم یقینی حاصل ہے اور بس مختلف مذاہب کے بارے میں میرے شکوک جوں کے توں باقی رہے، اس وقت چار فرقے موجود تھے، متکلمین، باطنیہ، فلاسفہ اور صوفیہ، میں نے ان چاروں فرقوں کے علوم و عقائد کی تحقیق شروع کی، اس تحقیق سے اضطراب اور بڑھا، فرقۂ تصوف پر جو کتب موجود تھیں ان کا مطالعہ کیا، مجھے پتہ چلا کہ اس کے لئے صرف علم کافی نہیں ہے بلکہ عمل کی ضرورت ہے۔
ان واقعات سے تحریک پیدا ہوئی کہ تمام تعلقات کو ترک کر کے بغداد سے نکل جاؤں، نفس کسی طرح بھی ترکِ تعلقات پر آمادہ نہیں ہوتا تھا کہ اس کو شہرتِ عامہ اور شان و شوکت حاصل تھی۔ رجب ۴۸۸ھ میں یہ خیال پیدا ہوا تھا لیکن نفس کے لیت و لعل کے باعث اس پر عمل نہ کر سکا۔ اس ذہنی اور نفسانی کشمکش نے مجھے سخت بیمار کر دیا اور نوبت یہاں تک پہنچ گئی کہ زبان کو یارائے گویائی نہ رہا، قوتِ ہضم بالکل ختم ہو گئی، طبیبوں نے بھی صاف جواب دے دیا اور کہا کہ ایسی حالت میں علاج سے کچھ فائدہ نہیں ہو گا، آخر کار میں نے سفر کا قطعی ارادہ کر لیا۔ امرائے وقت، ارکانِ سلطنت اور علمائے عصر کو جب میرے اس ارادے کی خبر ہوئی تو انہوں نے نہایت خوشامد اور اکرام کے ساتھ مجھے روکنا چاہا لیکن میں اصل حقیقت سے خوب واقف ہو چکا تھا اس لئے سب کو چھوڑ چھاڑ کر سفر کے لئے تیار ہو گیا۔' (تلخیص از منقذ من الضلال)

حجۃ الاسلام نے ۴۸۸ھ سے ۴۹۸ھ تک دس سال کی مدت مملکت شام و جزیرہ بیت المقدس اور حجاز میں بسر کی جس کی صراحت آئندہ کی جائے گی، اس سیاحت میں امام حجۃ الاسلام کے جسم پر درویشوں کا لباس تھا، ان ملکوں میں سکون کو تلاش کرتے رہے، ان کے جسم پر صرف ایک گدڑی تھی، اب ان کا ہر وقت کا مشغلہ زہد و فکر عبادت، فکر و خلوت اور تصنیف و تالیف رہ گیا تھا۔

## امامِ غزالی دمشق میں

بغداد سے ہجرت کر کے امام غزالی سب سے پہلے ۴۸۹ھ میں دمشق پہنچے اور دمشق میں جامع اموی کے مغربی کنارہ کو اپنی خلوت گاہ کے طور پر منتخب کیا اور یہاں آپ روحانی اور باطنی ریاضتوں میں مشغول ہوگئے، ریاضت اور عبادت کے علاوہ آپ کا معمول تھا کہ آپ مسجدِ اموی میں جاروب کشی کرتے اور شکستِ نفس کے لئے غسل خانوں میں صفائی کرتے اور وہاں کی غلاظت فوراً اٹھا کر باہر پھینکتے، صاحب طبقات الشافعیہ (جلد چہارم، ص ۱۰۴) رقمطراز ہیں:۔

''آپ خانقاہ میجاطیہ کے غسل خانوں کی زبار کشی کیا کرتے تھے۔''

بہر حال نفس کشی کے لئے آپ ادنیٰ سے ادنیٰ کاموں میں مشغول رہتے تھے، جامع دمشق کی اقامت کے زمانہ میں آپ کا زیادہ تر وقت شیخ نصر مقدی کے زاویہ میں گزرتا تھا، رفتہ رفتہ لوگوں کو آپ کے علم وفضل کا اور آپ کے تجرِ علمی سے آگاہی ہوگئی اور علمائے وقت نے آپ کے پاس آنا جانا شروع کر دیا اور آپ کے سکون وریاضت میں خلل پڑنے لگا اور اس ہنگامہ سے بچنے کے لئے ایک رات خاموشی کے ساتھ دمشق سے روانہ ہوگئے، دمشق میں امام صاحب کی مدتِ اقامت دو سال ہے۔

## حجۃ الاسلام امامِ غزالی بیت المقدس میں

اپنے سفر بیت المقدس کے سلسلہ میں علامہ غزالی نے ''المنقذ من الضلال'' میں صراحت کی ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کی اس مسافرت کا بیشتر حصہ بیت المقدس میں بسر ہوا اور اس سفر کا بہترین علمی سرمایہ اور آپ کی تصانیف ہیں سب سے بلند پایہ تصنیف ''احیاء العلوم'' اس دور کی تصنیف ہے جس کی مثال دنیا کی اخلاقی کتابوں میں ملنا مشکل ہے، اخلاقیات کے موضوع پر یہ ایک بے نظیر وبے مثال کتاب ہے، بعد کے مصنفین نے اخلاقیات پر جو کچھ لکھا ہے اس کا ماخذ احیاء العلوم ہے۔ احیاء العلوم کے علاوہ کتاب اربعین اور بعض دوسرے رسائل بھی اسی قیام دمشق میں تصنیف کئے گئے۔

یہ بات بہت مشہور ہے کہ حجۃ الاسلام نے احیاء العلوم کی تصنیف کے لئے بیت المقدس میں جو جگہ انتخاب کی تھی وہ ''قبۃ الصخرہ'' کا مشرقی گوشہ تھا اور امام صاحب اس گوشہ میں معتکف تھے۔

بعض حضرات کا خیال ہے کہ احیاء العلوم جیسی بلند پایہ اور مبسوط ضخیم کتاب کی تصنیف اس بے سروسامانی اور پریشان حالی میں ناممکن ہے لیکن مؤرخین کے اقوال اور دوسرے شواہد کی بنا پر کہا جا سکتا ہے کہ احیاء العلوم کا زمانۂ تصنیف یہی وہ دہ سالہ بے سروسامانی اور زمانۂ مسافرت ہے۔ اس تصنیف سے امام صاحب کے تجرِ علمی کا بھی اندازہ ہوتا ہے کہ آپ کے پاس اس بے سروسامانی میں کوئی ذخیرۂ کتب موجود نہ تھا جو آپ کے لئے اس تصنیف میں ماخذ کا کام دیتا۔

شبلی نعمانی نے اپنی مختصر کتاب الغزالی میں احیاء العلوم کا شیخ ابو طالب مکی قدس سرہ کی کتاب ''قوت القلوب''، استادِ اعظم ومفسرِ عظیم شیخ طریقت ابوالقاسم قشیری کے ''رسالہ قشیریہ'' اور علامہ راغب اصفہانی کی کتاب ''ذریعۃ العلوم الشریفہ'' کے مضامین کے مضامین کی یکرنگی بعض عنوانات کی مطابقت ومماثلت کو ظاہر کیا ہے اور ان کتب کو احیاء العلوم کا ماخذ ہی نہیں بلکہ اصل قرار دیا ہے، اس میں شبلی نعمانی کی تحقیق کو کوئی دخل نہیں ہے اور انہوں نے کوئی نئی بات نہیں کہی ہے بلکہ

علاّمہ ابنِ جوزی نے جو عقائد کے اعتبار سے حجۃ الاسلام سے مختلف تھے اور صوفیاءِ کرام کے دشمن انہوں نے احیاء العلوم پر کڑی تنقید کی ہے اور اس تنقید کے ضمن میں یہ بیان کیا ہے کہ انہوں نے قوت القلوب رسالہ قشیریہ اور راغب اصفہانی کی کتاب سامنے رکھ کر یہ کتاب تصنیف کی ہے لیکن تاریخ یہ ہرگز نہیں بتاتی کہ امام صاحب اس سفر میں جوان کے روحانی انقلاب کا باعث تھا بایں بے سروسامانی کتابوں کا پشتہ ساتھ لے کر نکلے تھے، ہاں یہ ضرور ہے کہ امام صاحب نے ان بلند پایہ کتابوں کا مطالعہ ضرور کیا تھا، ان کے مضامین آپ کو مستحضر تھے، بہر حال علامہ ابنِ جوزی اور شبلی نعمانی کا خیال غلط ہے، یہ ایک طویل تنقیدی بحث ہے، میں اس کو اس مختصر مقدمہ میں نہیں چھیڑنا چاہتا، میں صرف یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اس دس سالہ مسافرت کا عظیم الشان تحفہ اپنے اخلاف کے لئے امام صاحب نے احیاء العلوم کی صورت میں یادگار چھوڑا ہے۔

## مہدِ عیسیٰ علیہ السّلام اور حجۃ الاسلام امام غزالی

علاّمہ تاج الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ "طبقات الشافعیہ" میں لکھتے ہیں کہ امامِ غزالی کے ساتھ شیخ اسماعیل مالکی، شیخ ابوالحسن بصری، شیخ ابراہیم شباک جرجانی اور چند دوسرے درویش مہدِ عیسیٰ علیہ السلام میں جمع رہتے تھے اور تصوف کے حقائق و دقائق زیرِ بحث رہتے تھے اور اس طرح امام صاحب روحانی سکون سے بہرہ ور ہوتے رہتے، مہدِ عیسیٰ علیہ السلام اور بیت المقدس میں کچھ مدت تک مجاہدہ وریاضت میں مصروف رہنے کے بعد امام حجۃ الاسلام کے ارادے سے وہاں سے روانہ ہوئے اور ۴۸۹ھ میں مناسکِ حج ادا کرنے کے بعد زیارتِ روضۂ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وصحبہٖ وسلم کے لئے مدینہ منورہ آئے، یہاں روضۂ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے مقاماتِ مقدسہ سے فراغت کے بعد معروا سکندریہ ہوتے ہوئے اپنے وطنِ مالوف طوس واپس آئے اگرچہ ابتداءً امام صاحب کی یہ نیت تھی کہ وطن واپس نہ ہونگے اور تمام عمر ہجرت کی نیت کر کے نکلے تھے لیکن جیسا کہ خود آپ نے ایک مکتوب میں اظہار کیا ہے، اہل وعیال کی محبت نے پھر وطن کی جانب کھینچ لیا چنانچہ المنقذ من الضلال میں لکھتے ہیں:

فسرت الی الحجاز ثم جد بتنی الهم و دعوات الاطفال
الی الوطن فعاودته بعد ان کنت ابعد الخلق عن الرجوع
الیه وأثرت العزلة وتصفیة القلب لذکره۔

چنانچہ امام صاحب وطن واپس پہنچ گئے اور اہل وعیال کے ساتھ رہنے لگے مگر اس طرح کہ لوگوں سے ملنا جلنا ترک کر دیا اور خلوت وعزلت میں زیادہ وقت صرف کرنے لگے اس طرح عزلت نشینی میں ایک سال گزار دیا لیکن ۴۹۹ھ میں حکومت وقت اور امرائے سلطنت کے اصرارِ بے حد سے مجبور ہو کر ذیقعدہ ۴۹۹ھ میں طوس سے نیشاپور آ گئے اور مدرسہ نظامیہ نیشاپور کی خدمات تدریس کو قبول کر لیا' اس وقت سلطان سنجر پسر ملک شاہ سلجوقی سلطنتِ سلجوق پر متمکن تھا اور خواجہ نظام الملک کا فرزند فخر الملک اس کا وزیرِ اعلیٰ تھا۔ مدرسہ نظامیہ نیشاپور میں ایک سال تک علمی خدمات انجام دیتے رہے اور اس اثناء میں اپنی مشہور کتاب 'المنقذ من الضلال' تصنیف کی جو ایک گونہ امام صاحب کی خود نوشت سوانح حیات

ہے۔اس خودنوشت سوانح حیات میں امام صاحب نے اپنی زندگی کے اہم واقعات ذکر کیے ہیں اور علما وفقہاء پر کڑی تنقید کی ہے اور بعض علوم متداولہ پر بھی تنقیدی نظر ڈالی ہے۔اس وقت امام صاحب کی عمر پچاس سال سے گذر چکی تھی۔
اس بار نیشا پور میں قیام کی مدت صرف ایک سال ہے یعنی ذیقعدہ ۴۹۹ھ سے ۵۰۰ھ تک۔
ابنِ جوزی جو امام صاحب پر تنقید کرنے میں مشہور ہیں، لکھتے ہیں:۔
''اس کے بعد امام صاحب اپنے وطن طوس واپس آ گئے اور مکان کے قریب ایک مدرسہ اور ایک خانقاہ تعمیر کرائی اور ایک عظیم الشان دار القیامہ (ہوسٹل) اور اس کے ساتھ ایک خوبصورت پائیں باغ بنوایا اور وہ خود قرآن اور احادیث کے درس میں مشغول رہنے لگے۔''
اس دور میں امام حجۃ الاسلام ایک زاہد اور صوفی پاکباز کی صورت میں مسندِ تدریس پر متمکن تھے اس وقت ان کے حقیقی ارادت مندوں کا جم غفیر ان کے ارد گرد رہتا تھا، یہ تعداد پہلے سے کہیں زیادہ تھی، عام وخاص کے دل آپ نے اپنے صدق وصفا سے موہ لئے تھے۔آپ کی پاکیزہ زندگی، خداترسی اور زہد واتقاء کیمیائے سعادت، کی بعض تقاریر کو انہوں نے اپنے اقوال کی تائید میں پیش کیا، حضرتِ ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں طعن کا جواب آپ نے سلطان سنجر سلجوقی کو اس طرح دیا:۔

''اما آنچہ حکایت کردہ اند کہ در امامِ ابوحنیفہ طعن کردہ ام واللہ
الطالب الغالب المدرک الحق الّذِیْ لا الٰہ الا ھو
کہ اعتقادِ من انست کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ غواص ترین امتِ
مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم بود در حقائق فقہ، ہر کہ جز ایں از عقیدت

کا ہر طرف چرچا تھا، اس قبولِ عام کا نتیجہ یہ نکلا کہ دستورِ زمانہ کے مطابق آپ کے بہت سے حاسد پیدا ہو گئے۔خواجہ نظام الملک طوسی اور ملک شاہ تو اللہ کو پیارے ہو چکے تھے، ان کی زندگی میں حاسدوں کو یہ جرأت نہ ہو سکتی تھی کہ وہ امامِ ہمام کے خلاف لب کشائی کر سکیں، امام صاحب کے سامنے ان کے علم وفضل کے چراغ ٹمٹمانے لگے تھے اور ان کی گرمی بازار سرد پڑ چکی تھی۔اس سرد بازاری نے رقابت کی آگ کو اور بھڑکایا، حجۃ الاسلام امام غزالی کی تصانیف کا ہر طرف شہرہ تھا، ان تمام محرکات نے امام صاحب کے خلاف حسد وعداوت کا ایک محاذ قائم کر لیا۔ان کی تحریروں میں تحریف کی گئی، ان کے پاس گونا گو سوالات تحریر کر کے بھیجے گئے۔چونکہ امام صاحب شافعی مسلک پر گامزن تھے اور مشربا اشعری تھے لہٰذا عوام میں امام صاحب کے عقائد وآراء پر خوب نکتہ چینی کی گئی جوان علماء کے عقائد سے ہم آہنگ نہ تھے، رفتہ رفتہ مخالفین کا یہ حربہ بڑھتا گیا۔امام صاحب نے اپنے مکتوبات میں خصوصاً ان خطوط میں جو سلطانِ سنجر سلجوقی کے نام لکھے ہیں، اپنی بہت کچھ صفائی پیش کی وہ بے وجہ حکومتِ وقت اور والیٔ سلطنت سے ٹکراؤ نہیں چاہتے تھے۔
اس موقع پر دشمنوں نے یہ قصہ چھیڑ دیا اور امام صاحب کے خلاف اسکو دستاویز بنایا کہ امامِ غزالی نے امامِ ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ پر طعن کیا ہے، اسی طرح ''من یا از خط ولفظ من حکایت کند دروغ می گوید۔'' (مقتبس از مکاتب امام غزالی)

(ترجمہ) ''اور یہ جو کہا جاتا ہے کہ میں نے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ پر طعن کیا ہے تو میں خداوند طالب غالب اور مدرک کو جس کا کوئی شریک نہیں ہے، اس کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میرا عقیدہ ہے کہ امامِ ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فقہ کے حقائق میں امتِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے غواص ترین شخص ہیں، پس جو کوئی میرے اس اعتقاد کے سوا میرے کسی خط یا لفظ سے کچھ بیان کر رہا ہے تو وہ دروغ محض ہے''

اس طویل مکتوب میں امام صاحب نے سلطان سنجر سے مدرسہ نظامیہ نیشاپور کی خدمات سے بھی دستبرداری کا اظہار کر دیا تھا:

''وحاجتِ دیگر آنست کہ مرا از تدریسِ نیشاپور وطوس معاف داری''

باوجودیکہ ارادت مندوں، عقیدت کیشوں اور امرائے سلطنت نے بہت کچھ اصرار کیا لیکن امام صاحب نے صاف کہہ دیا کہ اب مجھ میں کارِ تدریس انجام دینے کی سکت باقی نہیں رہی ہے، اس طرح تدریس مدرسہ نظامیہ اور دوسرے رسمی مشاغل سے الگ ہو کر اپنی خانقاہ میں خلوت گزیں ہوگئے اس وقت امام صاحب کی عمر ۵۳ سال تھی، اس زاویہ میں تادمِ آخر امام صاحب قیام پذیر رہے۔

طلباء اور درویشوں کی رہنمائی کے لئے اپنا کچھ وقت صرف کر دیا کرتے تھے ان طلباء سے زیادہ اب طالبانِ حقیقت آپ کی طرف رجوع کرتے تھے۔

جب حجۃ الاسلام امامِ غزالی کی عمر ۵۵ سال کی ہوئی تو ان کی پیش گوئی پوری ہونے کا وقت آ گیا اور آپ دوشنبہ ۱۴ر جمادی الاخر ۵۰۵ھ کی صبح کو اپنے خالقِ حقیقی سے جا ملے اور طوس ہی میں شاعرِ ایران فردوسی کے مزار کے قریب آپ کو دفن کیا گیا۔

علامہ ابنِ جوزی نے اپنی کتاب ''الثبات عند الممات'' میں امام صاحب کی وفات کے سلسلہ میں شیخ احمد غزالی کا یہ قول نقل کیا ہے:۔

''برادرم ابوحامد محمد غزالی نے دوشنبہ کے دن صبح کے وقت وضو کر کے نمازِ فجر ادا کی، پھر انہوں نے اپنا کفن منگایا اور اس کو بوسہ دیا اور آنکھوں سے لگایا اور کہا سمعاً وطاعۃً۔''

یہ کہہ کر قبلہ رخ ہو کر پاؤں پھیلا دیئے اور جان جہاں آفریں کے سپرد کر دی۔''

ابنِ جوزی کے مطابق امام صاحب نے جو آخری بات کہی وہ اپنے دوستوں اور اعزہ کو اخلاصِ عمل کی دعوت تھی اور یہی ان کی آخری وصیت تھی، اِنَّا للہ و اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ.

ابنِ جوزی نے امام صاحب کی تاریخِ وفات بجائے ماہِ جمادی الاخر کے ۱۴ر جمادی الاولیٰ بیان کی ہے چنانچہ وہ کہتے ہیں:۔

توفی ابو الحامد یوم الاثنین رابع عشر جمادی الاولیٰ

من ھذہ السنۃ یعنی سنۃ خمس و خمسمائۃ بطوس و دفن بھا.

حضرتِ امام غزالی کی عمر اور سالِ وفات کے سلسلہ میں یہ شعر بہت مشہور ہے ؎

نصیبِ حجۃ الاسلام زیں سرائے سنج
حیات پنجہ و پنج و وفات یا نصد و پنج

ساتویں صدی ہجری تک امام صاحب کا مزار زیارت گاہِ عوام وخواص رہا لیکن فتنۂ تاتار میں آپ کا مزار بھی تباہی کے ہاتھوں محفوظ نہیں رہا اور اب اس کے صرف کچھ آثار باقی ہیں۔

## امام صاحب کا مسلک اور عقیدہ

امام غزالی اپنے خاندان، ماحول اور علمائے نیشاپور وطوس اور بلادِ خراسان کے دوسرے مشاہیر مثلاً امامِ قشیری، شیخ ابواسحاق شیرازی، شیخ ابنِ سباغ اور اپنے استاد امام الحرمین علامہ جوینی رحمہم اللہ تعالیٰ کے عقائد سے متاثر تھے اور اہلسنت وجماعت، اصول میں اشعری اور فروع میں شافعی مسلک کے تابع تھے اور اسی طریقہ پر گامزن رہتے ہوئے، شافعی مسلک کے فقہ واصول کی کتابوں کا درس بھی حاصل کیا تھا اور مطالعہ بھی، جب خود صاحبِ تصنیف بنے تو شافعی عقیدے کی پختگی اس حد تک پہنچ چکی تھی کہ فقہ اور اصولِ فقہ شافعیہ پر ایسی مدلل، جامع اور مبسوط کتابیں تصنیف کیں جن کو فقہِ شافعی کا گراں قدر سرمایہ کہا جاسکتا ہے یعنی بسیط، وسیط اور وجیز وغیرہ۔

معتقدات میں مبہم ترین مسائل یا عقائد یعنی رؤیتِ باری تعالیٰ، علمِ واجب الوجود، کلام الٰہی کا ازلی ہونا، صفاتِ الٰہیہ کا قدم، خلق الافعال میں امام حجۃ الاسلام غزالی اشاعرہ کے معتقد تھے، بایں ہمہ ان کی قوتِ اجتہادی نے ان میں یہ قوت اور بے باکی پیدا کردی تھی کہ اگر مذہبِ شافعیہ یا حنفیہ میں وہ کوئی ایسا مسئلہ پائے جو عقلِ مریح کے خلاف ہوتا تو یا تو وہ اس کی تاویل کرتے یا صریحاً اس کا رد کرتے، اس اعتبار سے مقلد ہونے کے باوجود ان میں حقیقی اجتہادی قوت موجود تھی اور اس کے اظہار میں ان کو جب ضرورت اور موقع ملتا کسی قسم کا تذبذب نہیں ہوتا تھا۔ امام صاحب کی یہ اجتہادی قوت اور اس کے اظہار کا رنگ دس سالہ مسافرت کے بعد اور نکھر آیا تھا چنانچہ مشہور عالم نے جب ایک موقع پر امام صاحب سے سوال کیا کہ آپ مذہبِ ابوحنیفہ کے پیرو ہیں یا مذہبِ شافعی کے؟ تو امام صاحب نے برجستہ جواب دیا کہ عقلیات میں میرا مذہب برہان اور دلیل ہے اور شریعت میں میرا مذہب قرآن ہے، اس صورت میں نہ میں ابوحنیفہ کا مقلد ہوں اور نہ شافعی کا پابند۔

فی الجملہ امامِ غزالی ظاہر میں ایک پابندِ شرع شافعی تھے اور باطن میں ایک صوفی متورع، ہر حال میں اسلام پر ان کا حقیقی ایمان تھا، گویا انہوں نے شریعتِ قرآنی اور دلائل کو کشف وشہود کے ساتھ شامل کرکے اپنا آئین قرار دیا تھا جس طرح شریعت اور اس کے دلائل وبراہین کشف وشہود سے خالی نہ تھے، اسی طرح ان کا تصوف زہد وورع اور اتباعِ شریعت سے سرِ مُو جدا نہ تھا، ایک ان کے عقائدِ ظاہری تھے تو دوسرے کو انکے معتقداتِ معنویہ کہا جاتا تھا، مجھے افسوس ہے کہ یہ چند صفحات اس سلسلہ میں مزید تفصیل کے متحمل نہیں ہوسکتے اس لئے مجبور ہوکر مختصراً اتنا ہی عرض کرسکتا تھا۔

# حجۃ الاسلام امام غزالی قدس سرہ العزیز کی تصانیف

امام حجۃ الاسلام غزالی نے جب تصنیف وتالیف کے لئے قلم اٹھایا تو اس وقت وہ استفادہ علوم میں معروف تھے اور آپ کا عنفوانِ شباب تھا، اس وقت وہ شیخ ابونصر اسمٰعیلی کی خدمت میں تحصیلِ علم کر رہے تھے، اپنے استاد سے بعض توضیحات و توجیہات کو سُن کر لکھ لیا کرتے تھے، انہی اشارات اور توجیہات کی مدد سے کم عمری ہی میں آپ نے فقہ پر ایک رسالہ مرتب کیا اور اس کا نام 'تعلیقہ' رکھا، یہی امام صاحب کی پہلی تصنیف ہے، اس کے بعد سفر ہو یا حضر، خلوت نشینی ہو یا جلوت، مدرسہ نظامیہ نیشاپور ہو کہ بغداد، فرائضِ منصبی کے ساتھ ساتھ آپ تصنیف وتالیف کی طرف ہمہ تن متوجہ رہے۔

عربی زبان میں امام صاحب نے اتنی کم مدت میں جو تصانیف یادگار چھوڑی ہیں، ان کو دیکھ کر حیرت ہوتی ہے، اسی کثرتِ تصانیف کے باعث اکثر علمائے اسلام نے آپ کو 'سیّد المصنفین' کا لقب دیا تھا (مرأۃ الجنان یافعی)

کہا جاتا ہے کہ امام غزالی قدس سرہ کی تمام تصانیف کے اوراق کو اگر ان کی عمر پر تقسیم کیا جائے تو ہر روز چار دستوں کی تسوید حساب میں آتی ہے جو ایک حیرت انگیز بات ہے۔ امام حجۃ الاسلام کی تصانیف کی تعداد میں اختلاف ہے۔ امام صاحب نے خود اپنے ایک مکتوب میں جو انہوں نے ۵۳ سال کی عمر میں لکھا تھا، اس سلسلہ میں اس طرح بیان کیا ہے:۔

''میں نے علومِ دین میں تقریباً ۷۰ کتابیں لکھی ہیں''

اس حوالہ میں صرف علوم دین پر لکھی جانے والی تصانیف کا ذکر کیا گیا ہے، جدول وخلاف اور ردِ فلاسفہ پر، جو امام صاحب کا پسندیدہ موضوع تھا، لکھی جانیوالی کتابوں کا امام صاحب نے شمار نہیں کیا ہے۔ امام صاحب کے بعض سوانح نگار حضرات آپ کی تصنیفات وتالیفات کی تعداد ۲۰۰ بتاتے ہیں، آپ اس کو مبالغہ نہ سمجھیں کہ امام صاحب کی تصانیف میں احیاء العلوم اور کیمیائے سعادت جیسی ضخیم کتابیں بہت کم ہیں بلکہ بہت سے ایسے رسائل اور کتابچے بھی اس تعداد میں شامل ہیں جو چند صفحات پر مشتمل ہیں لیکن ایک مستقل نام سے موسوم ہیں، ان رسائل اور کتابوں سے بعض شائع ہو چکے ہیں، احیاء العلوم اور کیمیائے سعادت کے بعد فقہ شافعیہ پر ان کی تصانیف ''البسیط، الوجیز'' اور ''الوسیط'' درمیانی درجہ کی ضخامت والی کتابیں ہیں، ان کے علاوہ ضخامت کے اعتبار سے ''المنقذ من الضلال'' اور ''تہافۃ الفلاسفۃ'' قابلِ ذکر ہیں۔ پیشِ نظر کتاب مکاشفۃ القلوب بھی اسی ضمن میں آتی ہے، کہا جاتا ہے کہ امام صاحب نے قرآنِ حکیم کی ایک تفسیر بھی لکھی تھی، جو کئی ضخیم جلدوں پر مشتمل تھی لیکن وہ نایاب ہے، اس کا کوئی مخطوطہ بھی اب محفوظ نہیں ہے اسی طرح امام صاحب کی اکثر و بیشتر تصانیف نایاب ہیں صرف ان کے مخطوطے برطانیہ، جرمنی اور ایران کے قومی کتب خانوں میں موجود ہیں اور ان کے صرف نام امام صاحب کی تصانیف میں لئے جاتے ہیں۔ امام صاحب کی ان مشہور کتابوں میں جو آج بھی ہماری دسترس سے باہر نہیں ہیں، ان کتابوں کو کہا جاسکتا ہے:

احیاء علوم الدین (احیاء العلوم)، کیمیائے سعادت، البسیط، الوجیز،
الوسیط، المنقذ من الضلال، المرشد الامین، منہاج العابدین، مکاشفۃ القلوب،
المستظہری، القسطاس المستقیم، تہافۃ الفلاسفۃ اور نصیحۃ الملوک۔

مذکورہ کتابوں میں سے بعض کتابیں متعدد بار شائع ہو چکی ہیں اور ان میں سے بہت سی کتابوں کے اردو ترجمے بھی شائع ہو چکے ہیں۔

مجھے افسوس ہے کہ میں مذکورہ بالا کتابوں میں سے ہر ایک کا مختصر سا تعارف بھی مقدمہ کے ان چند صفحات میں نہیں کرا سکتا کہ ناشر کی طرف سے قدغن ہے کہ مقدمہ پندرہ سولہ صفحات سے زیادہ پر مشتمل نہ ہو، اس لئے میں صرف احیاء العلوم، کیمیائے سعادت اور مکاشفۃ القلوب کا بہت ہی مختصر تعارف آپ کے سامنے پیش کروں گا اور اس کے بعد حضرت حجۃ الاسلام قدس سرہ کی انشاء پردازی اور شاعری پر کچھ مختصر عرض کرونگا۔

امام صاحب کی تصانیف میں جیسا کہ میں اس سے قبل عرض کر چکا ہوں، احیاء العلوم اور کیمیائے سعادت، شہرت اور جامعیت کے اعتبار سے سر فہرست ہیں، ان کے بعد منہاج العابدین اور مکاشفۃ القلوب اور تہافۃ الفلاسفہ ہیں اور فقہ میں بسیط، وجیز اور وسیط کو بڑا اعتبار حاصل ہے۔

## احیاء العلوم

آپ کی تصانیف میں بہت ہی ضخیم اور مبسوط کتاب ہے، یہ چار بڑی جلدوں پر مشتمل ہے اور اس کا موضوع تصوف ہے، تصوف کی دنیا میں جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے، ایک بلند مقام حاصل ہے، امام صاحب نے احیاء العلوم میں شریعت اور عرفان و تصوف میں تطبیق کی ایک کامیاب کوشش کی ہے۔ تصوف کے تمام مسائل، احوال اور مقامات کو شرعی استدلال کے ساتھ پیش کیا ہے ہر چند کہ اس تصنیف کے بعض مقامات پر ناقدین نے نکتہ چینی بھی کی ہے، علامہ ابن جوزی وغیرہ، لیکن دنیا نے ان کی تنقید کو کوئی اہمیت نہیں دی اور احیاء العلوم کو جو مقبولیت حاصل تھی، وہ کسی طرح کم نہ ہو سکی، احیاء العلوم بارہ ارکان پر مشتمل ہے اور ہر رکن ایک جلد پر محیط ہے یعنی رکنِ اول عبادات، رکنِ دوم عادات، رکنِ سوم مہلکات اور رکنِ چہارم مستحبات پر مشتمل ہے۔ ہر رکن دس ابواب پر منقسم ہے، ان بارہ ارکان (چار جلدوں) میں حضرت حجۃ الاسلام نے نہایت شرح و بسط کے ساتھ نصوصِ قرآنی اور احادیثِ نبوی سے استدلال کرتے ہوئے سیر حاصل بحث کی ہے اور حق یہ ہے کہ عبادات و اخلاق، مہلکات و مستحبات پر جو کچھ لکھا ہے، حق ادا کر دیا ہے، کتبِ اخلاق و تصوف میں احیاء العلوم کو جو شہرت حاصل ہے، آج تک کسی کتاب کو حاصل نہ ہو سکی۔

## کیمیائے سعادت

فارسی زبان میں بالکل احیاء العلوم کے ارکان و ابواب و فصول کے عنوانات کی تقسیم و ترتیب کے ساتھ لکھی گئی ہے یعنی یہ بھی چار ارکان مقدسہ پر منقسم ہے اور ہر رکن دس ابواب پر مشتمل ہے، احیاء العلوم اور کیمیائے سعادت میں فرق صرف اتنا ہے کہ احیاء العلوم عربی زبان میں ہے اور اس کے مباحث بہت مفصل ہیں، کیمیائے سعادت چونکہ ایک ضخیم جلد میں ہے اس لئے اس کے مباحث احیاء العلوم سے قدرے مختصر ہیں۔ کیمیائے سعادت ان چار ارکان پر مشتمل ہے، رکنِ اول عبادات، رکنِ دوم معاملات، رکنِ سوم مہلکات اور رکنِ چہارم مستحبات۔ بعض حضرات کا خیال ہے کہ کیمیائے سعادت فارسی زبان میں احیاء العلوم کی تلخیص ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے، امام صاحب نے اپنی تصانیف میں ایک مستقل

تصنیف کی حیثیت سے اسے پیش کیا ہے، صرف عنوانات کی ترتیب وارکان کی تبویب میں یکرنگی ہے ورنہ احیاء العلوم اور کیمیائے سعادت دو الگ کتابیں ہیں۔

## مکاشفۃ القلوب

جس کا اردو ترجمہ آپ کے سامنے پیش کیا جارہا ہے، یہ بھی امام صاحب کی مشہور اور بلند پایہ تصانیف میں شمار ہوتی ہے، جیسا کہ نام سے ظاہر ہے، اس کے مباحث اور مضامین واقعی کشفِ قلوب کا کام کرتے ہیں، اس کا موضوع بھی اخلاق و تصوف ہے، اوامر و نواہی اور مسائلِ اخلاق اس کے چند موضوعات ہیں اور ہر موضوع پر نصِ حدیث سے استدلال کیا ہے، مناسب موقع حکایات و واقعات کو بھی پیش کیا ہے، انبیاء علیہم السلام اور بزرگانِ دین کے واقعات کے ایراد سے بیان میں اثر پیدا کیا گیا ہے، انداز بیان اور طرزِ موعظت میں دلکشی ہے، اب تک اس کا اردو ترجمہ نہیں ہوا تھا، اب آپ کے افادہ کے لئے اس کا اردو ترجمہ پیش کیا جارہا ہے۔

شمس بریلوی

باب۲

# خوف و خشیت

آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اللہ تبارک وتعالیٰ نے ایک فرشتہ پیدا کیا جس کے دونوں بازوؤں کا درمیانی فاصلہ مشرق و مغرب کو گھیرے ہوئے ہے، سر اس کا زیرِ عرش ہے اور دونوں پاؤں تحت الثریٰ میں ہیں، روئے زمین پر آباد خلق کے برابر اس کے پَر ہیں، میری امت میں سے جب کوئی مرد یا عورت مجھ پر درود بھیجتا ہے تو اس فرشتے کو اذنِ الٰہی ہوتا ہے کہ وہ عرش کے نیچے بحرِ نُور میں غوطہ زن ہو تو وہ غوطہ لگاتا ہے، جب باہر نکل کر وہ اپنے بازو (پر) جھاڑتا ہے تو اس کے پَروں سے قطرات ٹپکتے ہیں، ذاتِ باری تعالیٰ ہر قطرے سے ایک فرشتہ پیدا کرتی ہے جو قیامت تک اس کے لئے دعائے مغفرت کرتا ہے۔ ایک دانا کا قول ہے کہ "جسم کی سلامتی کم کھانے میں ہے اور روح کی بقا کم گناہوں میں ہے اور ایمان کی سلامتی حضور نبی کریم رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھنے میں ہے"۔ ارشادِ خداوندی ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ (۲۸پ، الحشر، آیت ۱۸)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ اے ایمان والوں اللہ سے ڈرو۔

یعنی قلب میں خوفِ خدا پیدا کرو اور اس کی اطاعت و فرمانبرداری کرو:

وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ (۲۸پ، الحشر، آیت ۱۸)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ اور ہر جان دیکھے کہ کل کے لئے کیا آگے بھیجا۔

مطلب یہ ہے کہ روزِ جزاء کے لئے کیا عمل کیا، مفہوم اس کا یہ ہے کہ صدقہ کرو اور اعمالِ صالحہ کرو تاکہ رستخیز کے دن ان کا اجر پاؤ اور اپنے رب سے ڈرتے رہو، اللہ تعالیٰ تمہاری ہر اچھی اور بُری بات کو جانتا ہے۔

قیامت کے دن فرشتے، زمین، فلک، روز و شب تمام گواہی دیں گے کہ آدم زادے نے یہ کام بھلائی کا کیا یا برائی کا، اطاعت و تابعداری کی یا نافرمانی حتّٰی کہ انسان کے اپنے اعضاء بھی اس کے خلاف گواہی دیں گے، ایماندار اور متقی و پرہیزگار انسان کے حق میں زمیں گواہی دے گی، چنانچہ زمین یوں کہے گی "اس انسان نے میری پیٹھ پر نماز پڑھی، روزہ رکھا، حج کیا، جہاد کیا، یہ سُنکر زاہد و متقی شخص شاداں و فرحاں ہوگا، اور کافر و نافرمان کے خلاف زمین گواہی دیتے ہوئے یوں کہے گی 'اس نے میری پیٹھ پر شرک کیا، زنا کیا، شراب پی اور حرام کھایا' اب اس کے لئے ہلاکت و بربادی ہے، اگر ارحم الراحمین نے اس پر کڑا محاسبہ کیا۔ صاحبِ ایمان وہ ہے جو جسم کے تمام اعضاء کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے ڈر رکھتا ہو، جیسا کہ فقیہ ابو اللیث نے فرمایا: سات باتوں میں اللہ تعالیٰ کے خوف کا پتہ چل جاتا ہے۔

۱۔ اس کی زبان غلط بیانی، غیبت، چغلی، تہمت اور فضول بولنے سے بچی ہو اور اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے، تلاوت کلامِ پاک کرنے اور دینی علوم سیکھنے میں لگی ہو۔

۲۔ اس کے دل سے عداوت، بہتان اور مسلمان بھائیوں کا حسد نکل جائے کیونکہ حسد نیکیوں کو چاٹ جاتا ہے جیسا کہ فرمانِ مصطفوی ہے:۔

اَلْحَسَدُ يَأْكُلُ الْحَسَنَاتِ كَمَا تَأْكُلُ النَّارُ الْحَطَبَ.

حسد نیکیوں کو کھا جاتا ہے جیسے آگ لکڑی کو کھا جاتی ہے۔

جاننا چاہئے کہ حسد دل کی رذیل ترین بیماریوں میں سے ایک بیماری ہے اور دل کی بیماریوں کا درماں صرف علم و عمل سے ہی ہو سکتا ہے۔

۳۔ اس کی نظر حرام کھانے پینے سے اور حرام لباس وغیرہ سے محفوظ رہے اور دنیا کی طرف لالچ کی نظر سے نہ دیکھے بلکہ صرف عبرت پکڑنے کے لئے اس کی طرف دیکھے اور حرام پر تو کبھی اس کی نگاہ بھی نہ پڑے جیسا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

مَنْ مَّلَأَ عَيْنَهُ مِنَ الْحَرَامِ مَلَأَ اللّٰهُ تَعَالىٰ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَيْنَهُ مِنَ النَّارِ.

جس نے اپنی آنکھ حرام سے بھری اللہ تعالیٰ روزِ قیامت اس کی آنکھ کو آگ سے بھر دے گا۔

۴۔ اس کے پیٹ میں حرام غذا نہ جائے، یہ گناہ کبیرہ ہے، حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

اِذَا وَقَعَتْ لُقْمَةٌ مِّنَ الْحَرَامِ فِيْ بَطْنِ ابْنِ اٰدَمَ لَعَنَهُ كُلُّ مَلَكٍ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ مَا دَامَتْ تِلْكَ اللُّقْمَةُ فِيْ بَطْنِهٖ وَاِنْ مَّاتَ عَلىٰ تِلْكَ الْحَالَةِ فَمَأْوَاهُ جَهَنَّمُ

ترجمہ: بنی آدم کے پیٹ میں جب حرام کا لقمہ پڑا تو زمین و آسمان کا ہر فرشتہ اس پر لعنت کریگا جب تک کہ وہ لقمہ اس کے پیٹ میں رہے گا اور اگر اسی حالت میں مریگا تو اس کا ٹھکانہ جہنم ہوگا

۵۔ جانبِ حرام دست دراز نہ کرے بلکہ حتی المقدور اس کا ہاتھ اطاعتِ الٰہی کی طرف بڑھے۔

حضرت کعب الاحبار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سبز موتی (زبرجد) کا محل پیدا فرمایا، اس میں ستر ہزار گھر ہیں اور ہر گھر میں ستر ہزار کمرے ہیں، اس میں وہی داخل ہوگا جس کے سامنے حرام پیش کیا جائے اور وہ صرف خوفِ الٰہی کی وجہ سے اسے چھوڑ دے۔

۶۔ اس کا قدم اللہ تعالیٰ کی نافرمانی میں نہ چلے بلکہ صرف اسکی اطاعت وخوشنودی میں رہے، عالموں اور نیکوں کی طرف حرکت کرے۔

۷۔ عبادت ومجاہدہ، انسان کو چاہئے کہ خالص اللہ تعالیٰ کے لئے عبادت کرے، ریاکاری ومنافقت سے بچتا رہے، اگر ایسا کیا تو یہ ان لوگوں میں شامل ہوگیا جن کے متعلق ارشاد خداوندی ہے:

وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِيْنَ (۲۵پ، الزخرف آیت ۳۵)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ اور آخرت تمہارے رب (عزوجل) کے پاس پرہیزگاروں کیلئے ہے ۔

دوسری آیت میں یوں ارشاد ہے:

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ مَقَامٍ اَمِيْنٍ (۲۵پ، الدخان آیت ۵۱)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ بیشک ڈر والے امان کی جگہ میں ہیں

گویا خداوند تعالٰی یہ فرما رہا ہے کہ یہی لوگ (متقی و پرہیزگار) قیامت کے دن دوزخ سے چھٹکارا پائیں گے اور ایماندار آدمی کو چاہئے کہ وہ بیم و رجاء (خوف و امید) کے درمیان رہے، وہی اللہ تعالٰی کی رحمت کا امیدوار ہوگا اور اس سے مایوس و نا امید نہیں رہے گا، اللہ تعالٰی نے فرمایا:۔

لَا تَقۡنَطُوۡا مِنۡ رَّحۡمَةِ اللّٰهِ (۲۴پ، الزمر آیت:۵۳)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ اللہ (تعالٰی) کی رحمت سے نا امید نہ ہو۔

پس اللہ تعالٰی کی عبادت کرے، برائی کے کاموں سے منہ موڑ لے اور اللہ تعالٰی کی طرف ہمہ تن متوجہ ہو۔

باب۲

## خوفِ الٰہی

حضرت علّامہ ابو اللیث رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ساتویں آسمان پر اللہ کے ایسے فرشتے ہیں کہ انہیں اللہ تعالٰی نے جب سے پیدا کیا ہے، برابر سجدہ میں ہیں اور اللہ تعالٰی کے عذاب سے انتہائی خوفزدہ ہیں، قیامت کے دن جب وہ سجدہ سے سر اٹھائیں گے تو کہیں گے:۔

سُبۡحٰنَکَ مَا عَبَدۡنَاکَ حَقَّ عِبَادَتِکَ

اے اللہ تو پاک ہے، ہم تیری کماحقّہٗ عبادت نہیں کر سکے۔

فرمانِ الٰہی ہے:۔

يَخَافُوۡنَ رَبَّهُمۡ مِنۡ فَوۡقِهِمۡ وَيَفۡعَلُوۡنَ مَا يُؤۡمَرُوۡنَ ۩ السجدہ (پ ۱۴ النحل ۵۰)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ اپنے اوپر اپنے رب (عزوجل) کا خوف کرتے ہیں اور وہی کرتے ہیں جو انہیں حکم ہو۔

(۱ یہ آیت سجدہ ہے اور آیتِ سجدہ پڑھنے یا سننے سے سجدہ واجب ہو جاتا ہے خواں سننا یا پڑھنا بالقصد ہو یا بلا قصد اور اسی طرح ترجمہ ہے۔)



رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:۔

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ اِذَا اقۡشَعَرَّ جَسَدُ الۡعَبۡدِ مِنۡ خَشۡيَةِ اللّٰهِ تَعالیٰ تَحَاتَتۡ عَنۡهُ ذُنُوۡبُهٗ كَمَا يَتَحَاتُ الشَّجَرَةِ وَرَقُهَا. جب کوئی بندہ خوفِ الٰہی سے کانپتا ہے تو اس کے گناہ اس کے بدن سے ایسے جھڑ جاتے ہیں جیسے درخت کو ہلانے سے اس کے پتّے جھڑ جاتے ہیں۔

## حکایت

ایک نوجوان ایک عورت کی محبت میں مبتلا ہوگیا، وہ عورت کسی قافلہ کے ساتھ باہر کے سفر پر روانہ ہوگئی، جوان کو جب معلوم ہوا تو وہ بھی قافلہ کے ساتھ چل پڑا۔ جب قافلہ جنگل میں پہنچا تو رات ہوگئی، رات کو انہوں نے وہیں پڑاؤ کیا، جب سب لوگ سو گئے تو وہ نوجوان چپکے سے اس عورت کے پاس پہنچا اور کہنے لگا میں تجھ سے بے انتہا محبت کرتا ہوں اور اسی لئے میں قافلہ کے ساتھ آ رہا ہوں۔ عورت بولی جا کر دیکھو کوئی جاگ تو نہیں رہا ہے؟ جوان نے فرطِ مسرت سے سارے قافلہ

کا چکّر لگایا اور واپس آ کر کہنے لگا کہ سب لوگ غافل پڑے سو رہے ہیں۔عورت نے پوچھا اللہ تعالیٰ کے بارے میں تیرا کیا خیال ہے؟ کیا وہ بھی سو رہا ہے؟ جوان بولا! اللہ تو نہ کبھی سوتا ہے، نہ ہی اسے کبھی اونگھ آتی ہے،تب عورت بولی! لوگ سو گئے تو کیا ہوا، اللہ تو جاگ رہا ہے، ہمیں دیکھ رہا ہے، اس سے ڈرنا ہم پر فرض ہے، جوان نے جونہی یہ بات سُنی ،خوفِ خدا سے لرز گیا اور بُرے ارادے سے تائب ہو کر گھر واپس چلا گیا۔کہتے ہیں کہ جب وہ جوان مَرا تو کسی نے اسے خواب میں دیکھ کر پوچھا، سناؤ کیا گزری؟ جوان نے جواب دیا میں نے اللہ تعالیٰ کے خوف سے ایک گناہ کو چھوڑا تھا، اللہ تعالیٰ نے اسی سبب سے میرے تمام گناہوں کو بخش دیا۔

## حکایت

مجمع اللطائف میں ہے کہ بنی اسرائیل میں ایک کثیر العیال عابد تھا، اسے تنگدستی نے گھیر لیا، جب بہت پریشان ہوا تو اپنی عورت سے کہا جاؤ، کسی سے کچھ مانگ کر لاؤ۔عورت نے ایک تاجر کے یہاں جا کر کھانے کا سوال کیا، تاجر نے کہا اگر تم میری آرزو پورکردو تو جو چاہو لے سکتی ہو، عورت بیچاری چپ چاپ خالی ہاتھ گھر لوٹ آئی۔بچوں نے جب ماں کو خالی ہاتھ آتے دیکھا تو بھوک سے چلّانے لگے اور کہنے لگے امی! ہم بھوک سے مر رہے ہیں ہمیں کچھ کھانے کو دو۔عورت دوبارہ اسی تاجر کے ہاں لوٹ گئی اور کھانے کا سوال کیا، تاجر نے پھر وہی بات کی جو پہلے کہہ چکا تھا۔

عورت رضا مند ہو گئی مگر جب یہ دونوں تخلیہ میں پہنچے تو عورت خوف سے کانپنے لگی، تاجر نے پوچھا کس سے ڈرتی ہو؟ اس نے کہا میں اس رب لم یزل کے خوف سے لرزاں ہوں جس نے ہمیں پیدا کیا۔تب تاجر بولا جب تم اتنی تنگدستی اور عسرت میں بھی خوفِ خدا رکھتی ہو تو مجھے بھی اللہ کے عذاب سے ڈرنا چاہئے۔یہ کہا اور عورت کو بہت سا مال ومنال دے کر عزت کے ساتھ رخصت کر دیا۔

اللہ تعالیٰ نے پیغمبرِ وقت موسیٰ علیہ السلام پر وحی بھیجی کے فلاں بن فلاں کے پاس جاؤ اور اسے میرا سلام کہہ دو اور کہنا کہ میں نے اس کے تمام گناہوں کو معاف کر دیا ہے۔موسیٰ علیہ السلام حسبِ حکمِ الٰہی اس تاجر کے پاس آئے اور پوچھا کیا تم نے کوئی عظیم نیکی انجام دی ہے جس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے تمہارے تمام گناہوں کو معاف کر دیا ہے اور جواب میں تاجر نے مذکورہ بالا سارا واقعہ کہہ سنایا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں، فرمانِ الٰہی ہے "میں اپنے کسی بندہ پر دو خوف اور دو امن جمع نہیں کرتا، جو شخص دنیا میں میرے عذاب سے ڈرتا ہے میں اسے آخرت میں بے خوف کردونگا لیکن جو دنیا میں میرے عذاب سے بے خوف رہتا ہے، میں اسے آخرت میں خوفزدہ کروں گا" (اس پر عذاب نازل کرونگا)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:۔

فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَ اخْشَوْنِ (پ۶ المائدہ آیت:۴۴)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ تو لوگوں سے خوف نہ کرو اور مجھ سے ڈرو۔

ایک اور آیت میں ہے:۔

فَلَا تَخَافُوْهُمْ وَخَافُوْنِ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ (پ۴ ال عمران آیت:۱۷۵)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ تو ان سے نہ ڈرو اور مجھ سے ڈرو اگر ایمان رکھتے ہو۔

## حضرتِ عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور خشیتِ الٰہی

حضرتِ عمر رضی اللہ عنہ جب قرآنِ مجید کی کوئی آیت سنتے تو خوف سے بیہوش ہو جاتے، ایک دن ایک تنکا ہاتھ میں لے کر کہا کاش! میں ایک تنکا ہوتا، کوئی قابلِ ذکر چیز نہ ہوتا، کاش مجھے میری ماں نہ جنتی، اور خوفِ خدا سے آپ اتنا رویا کرتے تھے کہ آپ کے چہرے پر آنسوؤں کے بہنے کی وجہ سے دو سیاہ نشان پڑ گئے تھے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

لَا یَلِجُ النَّارَ مَنْ بَكٰی مِنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ حَتّٰی یَعُوْدَ اللَّبَنُ فِی الْفَرْعِ

ترجمہ: جو شخص خوفِ خدا سے روتا ہے وہ جہنم میں ہرگز داخل نہیں ہوگا

اسی طرح جیسے کہ دودھ دوبارہ اپنے تھنوں میں نہیں جاتا۔

دقائق الاخبار میں ہے کہ قیامت کے دن ایک شخص کو لایا جائے گا، جب اس کے اعمال تولے جائیں گے تو برائیوں کا پلڑا بھاری ہو جائے گا چنانچہ اسے جہنم میں ڈالنے کا حکم ملے گا، اس وقت اس کی پلکوں کا ایک بال اللہ کی بارگاہ میں عرض کرے گا کہ اے ربّ ذوالجلال! تیرے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا جو اللہ تعالٰی کے خوف سے روتا ہے، اللہ تعالٰی اس پر جہنم کی آگ حرام کر دیتا ہے اور میں تیرے خوف سے رویا تھا اللہ تعالٰی کا دریائے رحمت جوش میں آئے گا اور اس شخص کو ایک اشکبار بال کے بدلے جہنم سے بچا لیا جائے گا، اس وقت حضرتِ جبرائیل علیہ السلام پکاریں گے "فلاں بن فلاں ایک بال کے بدلے نجات پا گیا۔"

بدایۃ الہدایہ میں ہے کہ قیامت کے دن جب جہنم کو لایا جائے گا تو اس سے ہیبت ناک آوازیں نکلیں گی جس کی وجہ سے لوگ اس پر سے گزرنے میں گھبرائیں گے، فرمانِ الٰہی ہے:۔

وَتَرٰی كُلَّ اُمَّةٍ جَاثِیَةً كُلُّ اُمَّةٍ تُدْعٰۤی اِلٰی كِتٰبِهَا (پ۲۵، سورۃ الجاثیۃ آیت:۲۸)

ترجمۂ کنزالایمان:۔ اور تم ہر گروہ کو دیکھو گے زانو کے بل گرے ہوئے

## ہر گروہ اپنے نامۂ اعمال کی طرف بلایا جائیگا۔

جب لوگ جہنم کے قریب آئیں گے تو اس سے سخت گرمی اور خوفناک آوازیں سنیں گے جو پانچ سو سال کے سفر کی دوری سے سنائی دیتی ہوں گی، جب ہر نبی نفسی نفسی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم امتی امتی کہہ رہے ہوں گے اس وقت جہنم سے ایک نہایت ہی بلند آگ باہر نکلے گی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی طرف بڑھے گی، آپ کی امت اس کی مدافعت میں

